ہمارے لئے قطعاحجت نہیں اور نہ ہی یہ کوئی معتبر لوگ ہیں۔ چنانچہ حضرت صوفی عبدالحمید خان سواتیؒ لکھتے ہیں کہ:

''مولانا عبیداللہ سندھی کی طرف منسوب اکثر تحریریں وہ ہیں وہ ہیں جو املائی شکل میں ان کے تلامذہ نے جمع کی ہیں۔ مولانا کے اپنے قلم سے لکھی ہوئی تحریرات اور بعض کتب نہایت دقیق وعمیق اور فکر انگیز ہیں اور وہ مستند بھی ہیں۔ لیکن املائی تحریروں پر پورا اعتماد نہیں کیا جاسکتا۔ اور بعض باتیں ان میں غلط بھی ہیں جن کو ہم املا کرنے والوں کی غلطی پر محمول کرتے ہیں مولانا کی طرف ان کی نسبت درست نہ ہوگی''۔

(مولانا عبیداللہ سندھیؒ کے علوم وافکار: ص ۷۸)

یہ حوالہ کلمہ حق شمارہ ۶ میں میثم نے بھی دیا ہے۔ لہٰذا ان املائی تفاسیر میں جو بھی قرآن وسنت کے خلاف بات ہوگی اسے یا تو ان دونوں کی ذاتی خیالات کہا جائے گا یا اسے کاتب کی غلطی تصور کیا جائے گا۔ حضرت سواتیؒ مزید لکھتے ہیں کہ:

''پوری کتاب من وعن مولانا سندھیؒ کی طرف منسوب کرنا بڑی زیادتی ہوگی۔ اور اس کو اگر علمی خیانت کہا جائے تو بجا ہوگا کچھ باتیں اس کی مشتبہ اور غلط بھی ہیں جن کے مولانا سندھیؒ قائل نہیں تھے۔ اور نہ وہ باتیں فلسفہ ولی اللہی سے مطابقت رکھتی ہیں''۔ (عبیداللہ سندھیؒ کے علوم وافکار: ص ۶۸)

تو میثم رضوی صاحب انکار حیات عیسیٰ علیہ السلام بھی انہی غلط اور مشتبہ باتوں میں سے ایک بات ہے۔ اسی طرح ان کے ایک اور شاگرد عبداللہ لغاری کی املائی تفسیر ''المقام المحمود'' بھی ہے جو گمراہیوں اور غلط عقائد کا مجموعہ ہے جس سے نیچریت صاف چھلکتی ہے اس کی نسبت بھی حضرت سندھی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف کرنا ہرگز درست نہیں۔ حضرت سواتی صاحبؒ نے عبیداللہ سندھیؒ کے علوم وافکار: ص ۸۴ پر اس املائی تفسیر کو بھی غیر مستند مانا۔ اور پھر یہ دونوں غیر مستند املائی تفاسیر تضادات کا مجموعہ ہے ایک ہی تفسیر میں ایک جگہ کچھ لکھا جبکہ دوسری تفسیر میں اسی مقام کی تفسیر بالکل الٹ لکھی گئی ہے لہٰذا اذا تعارضا تساقطا۔ یہ تضاد وتعارض بھی اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ ان کتابوں کے مولفین نے خود اپنی ذہنی اختراعات کو ان کتابوں میں شامل کیا یا بعد کے لوگوں کی تدلیسات ہیں۔ اگر میثم رضوی مطالبہ کرے تو انشاء اللہ ہم ان تضادات کی کئی مثالیں پیش کردیں گے فی الحال تو صفحات کی تنگی آڑے آرہی ہے۔

میثم نے جو عبارت الہام الرحمٰن کی نقل کی ہے اس کے متعلق ایک توجیہ یہ بھی ہے کہ یہاں موسیٰ جار اللہ کو حضرت سندھی رحمۃ اللہ علیہ کا منشاء سمجھنے میں غلطی ہوئی وہ یوں کہ دراصل حضرت سندھی رحمۃ اللہ علیہ یہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی رفع الی السماء کا انکار نہیں فرمارہے ہیں بلکہ حضرت علیؓ کے رفع السماء پر اس آیت سے روافض کے استدلال کا رد کررہے ہیں جسے شاگرد نے اپنی غلط فہمی کی بنیاد پر حیات عیسیٰ علیہ السلام کی نفی پر محمول کرکے اسے یہاں اپنے الفاظ میں نقل کردیا ہماری اس توجیہ کا قرینہ خود عبارت میں موجود ہے وہ اس طرح کہ موسیٰ جار اللہ حضرت سندھیؒ کے حوالے سے نقل کرتے ہیں کہ اس آیت سے مع الجسد رفع الی السماء کا استدلال وعقیدہ فتنہ شہادت عثمانؓ کے بعد اس وقت وجود میں آیا جب خوارج نے حضرت علیؓ کو شہید کردیا۔ اور حفاظتی نکتہ نظر سے حضرت

علیؓ کی قبر کو عوامی نظروں سے پوشیدہ رکھنا پڑا۔اور یہ استدلال وعقیدہ ان لوگوں کی ذہنی اختراع کا نتیجہ تھا جو یہودی و صابی تھے۔اگر اس پہلو سے عبارت کا جائزہ لیا جائے تو ظاہر ہے کہ حضرت علیؓ کے رفع الی السماء کی روایات کے ناقل وہی لوگ تھے جو یہودی وصابی تھے ورنہ ایک عام مسلمان کی طرف سے بھی اس کا تصور نہیں کیا جاسکتا کہ وہ اسلام کے ایک متفقہ عقیدے کو یہودیوں کا عقیدہ قرار دے پھر عبیداللہ سندھیؒ جیسی شخصیت سے تو ہر گز اسکا تصور ممکن نہیں۔

## مولانا عبیداللہ سندھیؒ کے مایہ ناز شاگرد اور عقیدہ حیات عیسیٰ علیہ السلام

حضرت سندھی رحمۃ اللہ علیہ کے ان دو شاگردوں کے علاوہ قریبا حضرت سندھیؒ کے تمام قابل اعتماد شاگرد حیات عیسیٰ علیہ السلام کے قائل تھے جن میں پیش پیش حضرت شیخ القرآن مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ ہیں جن کو حضرت سندھیؒ نے بچپن میں ہی اپنی تربیت میں لے لیا تھا اور خود اپنے ہاتھ سے فراغت کی سند عطا کی بعد میں حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ سے نکاح بھی کیا گویا حضرت سندھی رحمۃ اللہ علیہ حضرت لاہوری کے استاد ہونے کے ساتھ ساتھ سوتیلے والد بھی تھے۔حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ:

> ”حیات مسیح کے بارے میں مولانا عبیداللہ سندھی وہی عقیدہ رکھتے تھے جو دوسرے علماء دیوبند کا ہے۔مگر افسوس کہ موسیٰ جار اللہ اپنی بات مولانا سندھی کے نام سے کہہ کر لوگوں کو مغالطہ دے رہا ہے۔مولانا سندھی کے نظریات وعقائد وہی ہیں جو میں نے حاشیہ قرآن میں لکھ دئے ہیں“۔

(خدام الدین کا احمد علی لاہوریؒ نمبر:ص ۲۰۶)

اس حاشیہ تفسیر کا کیا مقام ہے علامہ خالد محمود صاحب کی زبانی سنئے:

> ”مولانا احمد علی صاحبؒ نے حضرت شاہ ولی اللہ اور مولانا عبیداللہ سندھی کی تعلیمات کی روشنی میں قرآن پاک کا ایک مختصر اور جامع حاشیہ تحریر فرمایا آپ نے اس میں سورت سورت اور رکوع رکوع کے عنوان خلاصے اور مقاصد نہایت ایجاز اور سادہ زبان میں ترتیب دئے جہاں جہاں مضمون ایک موضوع پر جمع دکھائے دئے ان کو موضوع دار اور طویل اور مفصل فہرست اپنے حاشیہ قرآن سے بطور مقدمہ شامل فرمائی عصری تقاضہ تھا کہ اختلاف سے ہر ممکن پرہیز کیا جائے اس لئے آپ نے ترجمہ قرآن پر ہر مسلک کے علماء کی تائید حاصل کی آپ کی پوری کوشش تھی کہ قرآن پاک کا ایک مجموعہ حاصل قوم کے سامنے رکھ سکیں۔آپ جب یہ مسودے تیار کر چکے تو انہیں لیکر دیوبند پہنچے۔دیوبند میں ان دنوں محدث کبیر حضرت مولانا سید انور شاہ شیخ التفسیر حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی اور شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی کا دور دورہ تھا۔آپ نے یہ سب مسودات ان حضرات کے سامنے رکھ دئے اور بتایا کہ انہوں نے یہ قرآنی محنت مولانا عبیداللہ سندھیؒ کی تعلیمات کی روشنی میں سرانجام دی ہے مولانا۔

سندھیؒ پر چونکہ سیاسی افکار غالب تھے اس لئے میں نے ضروری سمجھا کہ خالص دینی نقطہ نظر سے بھی اس قرآنی خدمت کا جائزہ لیا جائے اگر اکابر دیوبند اس کی تصدیق فرمادیں تو وہ اسے شائع کردیں گے وگرنہ وہ یہ مسودات یہیں چھوڑ جائیں گے پھران کی انہیں کوئی حاجت نہیں ہوگی۔

اکابر نے ان کی تصدیق کی اور حضرت شیخ التفسیر مرکز دیوبند سے تصدیق لے کر لاہور واپس ہوئے اس ترجمے اور تحشیئے کی نہ صرف اشاعت کی بلکہ درس وتدریس میں بھی قرآن کریم کا ذوق ہزاروں مسلمانوں کے دل ودماغ میں اتار دیا"۔

(خدام الدین کا شیخ التفسیر امام احمد علی لاہوری نمبر: ص ۲۰۶)

ایسی مستند تفسیر کے مقابلے میں موسیٰ جار اللہ اور عبد اللہ لغاری کی کیا حیثیت ہے؟ حضرت لاہوری کے علاوہ حضرت سندھیؒ کے دیگر قابل اعتماد شاگرد مثلاً: خواجہ عبد الحئی فاروقی (تفسیر الفرقان فی معارف القرآن: ج ۱: ص ۶۸۳، مولانا سلطان محمود صاحبؒ (ضرورت رسالت: حصہ دوم)، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہارویؒ (قصص القرآن جلد چہارم: ص ۱۱۹) نے بھی حیات عیسیٰ علیہ السلام کو مندرجہ بالا حوالوں میں وضاحت کے ساتھ بیان کیا، اب مولوی نصیر الدین سیالوی ہی کی زبانی:

"اگر سرفراز کی بات صحیح ہوتی تو حضرت گھوٹوی کے تلامذہ کو یہ بات معلوم ہوتی اور ان سے مخفی نہ رہتی"۔ (عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ: ج ۱: ص ۵۱)

تو اگر سندھی رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ وہی ہوتا جو میثم صاحب ثابت کرنا چاہتے ہیں تو یقیناً ان کے شاگردوں کو بھی یہ بات معلوم ہوتی اور اس عقیدے کا اظہار کرتے نہ کہ اس کے خلاف بیان کرتے۔

**حیات عیسیٰ علیہ السلام پر حضرت سندھیؒ کی اپنی تصریح:**

"**فائدہ دوم**! امام ولی اللہ دہلویؒ "**تفہیمات الٰھیہ**" میں فرماتے ہیں کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے بذیعہ الہام سمجھایا ہے کہ تجھ پر دو جامع اسموں کا نور منعکس ہوا ہے۔ اسم مصطفوی اور اسم عیسوی علیہما الصلوت والتسلیمات تو عنقریب کمال کے افق کا سردار بن جائے گا اور قرب الٰہی کی اقلیم پر حاوی ہو جائے گا۔ تیرے بعد کوئی مقرب الٰہی ایسا نہیں ہوسکتا جسکی ظاہری وباطنی تربیت میں تیرا ہاتھ نہ ہو۔ یہاں تک کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہوں"۔

(رسالہ عبیدیہ اردو ترجمہ محمودیہ: ص ۲۷)

ں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے واضح طور پر نزول عیسیٰ علیہ السلام کا عقیدہ لکھا یہ تالیف ان کے آخری ایام ۱۳۳۹ھ ہے لہٰذا ان کی اپنی اس تحریر کے ہوتے ہوئے کسی غیر معتبر املائی تفسیر کی کوئی حیثیت نہیں۔

) جواب

امام انقلاب حضرت مولانا عبید اللہ سندھیؒ پر یہ اعتراض کوئی نیا اعتراض نہیں اور اس اعتراض کے جواب میں علمائے حق کی طرف سے کافی کچھ لکھا جا چکا ہے جس سے ہم نے بھی استفادہ کیا رسالے کی صفحات کی تنگی کی وجہ سے ہم نے انتہائی مختصر جواب دیا۔ اب چند الزامی جوابات بھی سن لیں۔ میثم نے جو عبارت پیش کی اس میں یہ امکان بھی ہے کہ یہ کسی کاتب کی غلطی ہو وصایا شریف اور حدائق بخشش کے متعلق بریلوی کہتے ہیں کہ کاتب بدمذہب وہابی تھا اس نے یہ حرکت کی تو ہم بھی یہ کہہ سکتے ہیں کہ کاتب کوئی بدمذہب رضاخانی تھا اسی نے یہ حرکت کی۔ ایک احتمال یہ بھی ہے کہ یہ عبارت کسی بدمذہب کی تدلیس ہو چنانچہ مولوی حنیف قریشی کا چیلہ امتیاز رضاخانی لکھتا ہے کہ:

''ملفوظات کے ذریعہ صاحب ملفوظ پر طعن نہیں کیا جا سکتا کیونکہ اکثر صوفیاء سے منسوب ملفوظات میں رطب و یابس کی بھرمار ہے ان کی کوئی تاریخی اور یقینی حیثیت بھی نہیں''۔ (حاشیہ گستاخ کون: ص ۵۳۰: مطبوعہ پنڈی)

اور املائی کتب کی حیثیت بھی ملفوظات کی طرح ہی ہوتی ہے، اسی طرح مولوی محبوب لکھتا ہے کہ:

''شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ عبدالعزیز صاحب کی تصنیفات وتحریرات سنیوں کو اسماعیل دہلوی اور دوسرے وہابیوں کے ذریعہ سے ان کے تغیر وتبدل کے بعد پہنچیں''۔

(کلمہ حق ۷: ص ۳۶)

تو ہم بھی کہہ سکتے ہیں کہ اس املائی تفسیر میں بھی کسی کی طرف سے تغیر وتبدل کا احتمال ہے اور احمد رضاخان اور سیالوی لکھتے ہیں کہ:

اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال۔ (الامن والعلی: عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ)

اور ایسا ہو جانا کوئی نئی بات نہیں چنانچہ شرح فقہ اکبر کے جو نسخے بیروت یا مصر سے چھپے ہیں اس میں ہے:

''لو کان عیسیٰ حیا ما وسعه الا اتباعی''

(شرح فقہ الاکبر: ص ۲۲۹۔ دار الفکر و ص ۳۲۵ دار البشائر بیروت)

مرزائی اسی قسم کے نسخوں سے استدلال کرتے ہیں کہ دیکھو ملا علی قاریؒ بھی وفات عیسیٰ علیہ السلام کے قائل ہیں اس کے جواب میں ہم کہتے ہیں کہ یہ کاتب کی غلطی ہے یا تدلیس ہے مرزائیوں کی راہ پر چل کر یہی کام میثم نے کیا تو جو جواب شرح فقہ اکبر کی اس عبارت کا مرزائیوں کو میثم دے وہی ہماری طرف سے الہام الرحمٰن کے جواب میں کلمہ باطل کے حاشیہ پر لکھ لے۔

وما علینا الا البلاغ المبین

# بریلوی مفتی اعظم سید احمد قادری کے دجل و فریب کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ

(قسط اول)

مجاہد اہلسنت محمد سفیان معاویہ

قارئین اہلسنت! جیسا کہ آپ کو معلوم ہوگا کہ بریلویت کے اکابر و بزرگان کی دو خصوصیات بہت مشہور ہیں جنہوں نے ان کو سب لوگوں سے منفرد بنا کے رکھا ہے۔ میرے خیال ہے کہ آپ سمجھ گئے ہونگے۔ یہ ہیں

۱۔ کذب (جھوٹ)

۲۔ بہتان (الزام)

ان ہی دو خصوصیات کا سہارا لیتے ہوئے نام نہاد بریلوی مفتی اعظم سید احمد بریلوی کا مضمون "دیوبندیوں کے عقائد کا مختصر کچھا چٹھا" کلمہ حق شمارہ ۷ میں نظر آیا۔

احمد قادری کی جہالت نمبر ا:

جاہل احمد قادری نے "تقدیس الوکیل" کے حوالے سے عوام الناس کو علمائے حقہ علمائے اہل السنّت والجماعت حنفی دیوبندی سے بدگمان کرنے کی کوشش کی ہے۔

جبکہ جاہل کو اتنا علم نہیں کہ:

ا۔ تقدیس الوکیل بریلوی ملاّ غلام دستگیر قصوری کی مرتب کردہ کتاب ہے جو کسی کیلئے قابل حجت نہیں اس میں نقل کردہ الفاظ بہتان پر مبنی ہیں۔

غلام دستگیر قصوری مرتب تقدیس الوکیل کی علمی حیثیت

۲۔ ملفوظات مہریہ ص ۲۹ میں پیر مہر علی شاہ صاحب کا چشم دید واقعہ بیان کیا گیا ہے کہ:

"الغرض حسب وعدہ جب میں وہاں پہنچا تو اچانک مولوی غلام دستگیر صاحب تشریف لائے۔ اس سے پہلے مولوی صاحب کا میرے ساتھ کوئی تعلق و تعارف نہ تھا۔ میں نے خلوت میں بطور علمی تحقیق کے مولوی صاحب سے ایک بات دریافت کی کہ مولوی صاحب اگر مباحثہ میں مخالف یہ اعتراض کرے تو آپ کے پاس کیا جواب ہوگا مولوی صاحب خاموش ہوگئے۔ اس سے معلوم ہوا کہ مولوی صاحب کا سرمایہ علمی نہ ہونے کے برابر ہے۔"

(ملفوظات مہریہ ص ۲۹)

یہ ہے غلام دستگیر قصوری کا تعارف۔ آگے پڑھئے:

''اس لئے مولوی غلام دستگیر صاحب اوراق کے الٹ پلٹ اور حدیث کی تخریج میں مشغول ہو گئے لیکن کافی تلاش کرنے پر بھی حدیث نہ ملی''۔

(ایضاً ص ۲۹)

آگے جب پیر مہر علی شاہ صاحب نے ان کی مدد کیلئے بولے تو اختتام پر کیا ہوا وہ پڑھیے:

''جب مجلس برخاست ہوئی اور ہم وہاں سے نکلے تو مولوی غلام دستگیر صاحب نہایت شکریہ ادا کرنے لگے اور اثنائے راہ میرا ہاتھ پکڑ کر کہنے لگے اللہ تعالیٰ نے آپ کو میرے لئے تائید غیبی بنا کر بھیج دیا ہے ورنہ کام مشکل تھا''۔

(ایضاً ص ۳۰)

یہ آپ کے غلام دستگیر صاحب کی علمی وسعت کا عالم ہے۔ اور ایسے آدمی کی مرتب شدہ کتاب کی بنیاد پر دوسروں کو الزام دیتے ہوئے آپ کو حیاء کیوں نہ آئی؟

۳۔ تقدیس الوکیل میں ''حکم'' خواجہ غلام فرید صاحب کو بنایا گیا جس کو بریلوی شیخ المشائخ بریلوی بزرگان میں شمار کرتے ہیں۔

خواجہ صاحب علمائے دیوبند کے متعلق کہتے ہیں کہ:

مولانا رشید احمد گنگوہی اور مولانا محمد قاسم:

''مولوی رشید احمد گنگوہی صاحب خلیفہ اکبر ہیں۔ ان کے علاوہ اور خلفاء بھی بہت ہیں چنانچہ مولوی محمد قاسم صاحب اور مولوی محمد یعقوب صاحب وغیرھم''۔

(مقابیس المجالیس ص ۳۵۲)

آگے کہا ہے کہ:

''اگرچہ دارالعلوم دیوبند کے بانی مبانی مولانا محمد قاسم نانوتوی مشہور ہیں۔ لیکن دراصل یہ دارالعلوم حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہ کے حکم پر جاری ہوا''۔ (ایضاً ص ۳۵۲)

اور اس کتاب میں یہ بھی ہے کہ حاجی صاحب حضرت نانوتویؒ اور حضرت گنگوہیؒ کے ساتھ مل کر ۱۸۵۷ کی جنگ آزادی میں شاملی کے میدان میں لڑے (ایضاً ۳۵۲)

ایک جگہ فرماتے ہیں کہ:

''تمام اکابر دیوبند میں سے مولانا رشید احمد گنگوہی زیادہ سخت متبع شریعت مانے جاتے ہیں۔ آپ کا درجہ اس قدر بلند ہے کہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کی ہجرت کے بعد ان کے تمام مریدین اور خلفا کے ہندوستان میں سرپرست اور سربراہ

مولانا رشید احمد گنگوہی مانے جاتے ہیں''۔ (ایضاً ص ۱۷۲)

یاد رہے کہ مقابیس المجالس خواجہ صاحب کے ملفوظات ہیں جس کا تذکرہ بریلوی مصنفین اپنی کتب میں کرتے رہتے ہیں۔ تذکرہ اکابر اہلسنت، نور نور چہرے، لطمۃ الغیب وغیرہ وغیرہ۔

علمائے دیوبند سے متعلقہ خواجہ صاحب کے تعریفی اور حقائق پر مبنی کلمات کو پیر نصیر الدین نصیر گولڑوی سجادہ نشین گولڑہ شریف نے بھی اپنی کتاب میں نقل کیے ہیں۔ (لطمۃ الغیب علی الزالۃ الریب: ص ۲۲۱)

''حضرت خواجہ صاحب کے اس ملفوظات سے ثابت ہوا کہ مولانا رشید احمد گنگوہی صحیح معنوں میں حاجی امداد اللہ مہر جر مکی کے خلیفہ اور اہل طریقت تھے حالانکہ بعض صوفی ان کو غلط فہمی سے وہابی کہتے ہیں''۔

(لطمۃ الغیب ص ۲۲۱)

''مقابیس المجالس سے ''حکایت قدم غوث'' میں سیالوی صاحب کے ممدوح بصیر پوری نے استدلال کی کوشش کی''۔

(لطمۃ الغیب ص ۲۲۰)

۴۔ تقدیس الوکیل میں مولانا رحمت اللہ کیرانوی صاحب کا جو بیان دکھایا گیا ہے اس کے جھوٹے ہونے کی دلیل یہ ہے کہ انوار ساطعہ میں خود مولانا کیرانوی صاحب کا بیان موجود ہے کہ

''جو آپ کی (عبد السمیع رامپوری) اور مولوی رشید احمد صاحب کی مخالفت حد کو پہنچ گئی اور تحریر بھی اب بڑی سختی سے ہوئی ہے''۔ (انوار ساطعہ ص ۳۰)

آگے لکھتے ہیں کہ:

''سو وہ ملاقات کر کے زبانی بھی آپ سے کہیں گے کہ یہ مقدمہ جتنا دب سکے دبائیو اور ہرگز نہ بڑھائیو''۔ (انوار ساطعہ ص ۳۰)

دیکھئے! یہاں مولانا کیرانوی صاحب خود اس معاملے کو دبانے کی بات کر رہے اور بڑھانے کی اجازت نہیں دے رہے تو کیسے ہوسکتا ہے کہ ایک بات کو خود ہی بڑھائے اور خود ہی روکے؟ تو تقدیس الوکیل کو غلام دستگیر قصوری نے خود گھر بیٹھ کر من گھڑت باتوں سے بھرا ہے جس پر ہمارے پاس دلائل و براہین موجود ہیں جس کو ان شاء اللہ ہم وقت آنے پر ظاہر کریں گے۔

(۵) ذرا تقدیس الوکیل کی حیثیت مسلک رضا خانیت میں ملاحظہ کر لی جائے

غلام دستگیر قصوری صاحب تقدیس الوکیل ص ۸۶۰ پر مفتی عبد اللہ ٹونکی کے بارے میں لکھا ہے کہ

''رسالہ تنزیہہ الرحمٰن راقم کے پاس موجود ہے جس میں اصل عربی تقریظ مولوی عبد اللہ صاحب مرحوم کی مرقوم ہے''۔ (تقدیس الوکیل ص ۸۶)

یعنی ممدوح اور مرحوم کے الفاظ ٹونکی صاحب کیلئے موجود ہیں۔
جبکہ مفتی عبد القادر مدرس غوثیہ مسجد سادھوں لاہور لکھتے ہیں:

''مذکورہ بالا عقائد مولوی عبد اللہ ٹونکی کے سراسر باطل در باطل اور غلط در غلط ہیں''

(بازالتہ الضلالتہ فی اراءۃ لہدایہ ص ۴)

اس کتاب پر تقریظ امجد علی اعظمی رضوی اور احمد رضا خان بریلوی کی موجود ہیں۔
اب بتاؤ باطل عقائد والے کو مرحوم اور ممدوح کہنا کیا مسلک رضا میں ٹھیک ہے۔؟

۶۔ تقدیس الوکیل ص ۱۸۳ پر ہے کہ

''آں حضرت ﷺ جو مومن بہ ہیں ان کو مومنوں میں داخل کرنا ہذیان اور جنون ہے''۔

(تقدیس الوکیل ص ۱۸۳)

جبکہ بریلویت کے مناظر مولوی غلام مہر علی چشتیاں اپنی بدنام زمانہ کتاب میں لکھتا ہے کہ

''ہمارے مومن ہونے اور حضور کریم کے مومن ہونے میں بہت بڑا فرق ہے''۔

(دیوبندی مذہب ص ۱۷۷)

اب بتاؤ ہذیان اور جنون بکنے والا یا تو ''غلام مہر علی چشتیاں'' ہوا یا ''دیوبندی مذہب'' کو صحیح اور غلام مہر علی کو امام ماننے والوں کے نزدیک یہ غلام دستگیر قصوری کی جہالت ہے۔

(۸) مولوی شفیع رضوی صاحب تقدیس الوکیل ص ۳۶ کے حاشیہ میں لکھتے ہیں کہ:

''مولوی اسماعیل صاحب دہلوی ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ سید احمد رائے بریلوی کے مرید تھے ۱۲۴۶ھ مطابق ۱۸۳۱ء میں بمقام بالاکوٹ سکھوں سے لڑتے ہوئے لاہی ملک عدم ہوئے''۔ (تقدیس الوکیل ص ۳۶)

جبکہ احمد رضا خان اور مفتی احمد یار خان کی تحقیق کے مطابق ان حضرات کو مسلمانوں نے ختم کیا۔ اب یا تو احمد رضا اور احمد یار نعیمی کے ماننے والوں کے نزدیک تقدیس الوکیل والا جاہل ہے یا یہ احمد رضا اور احمد یار نعیمی کا محض بہتان ہے فیصلہ بریلوی ہی کریں گے۔

(۹) تقدیس الوکیل ص ۴۰۱ پر غلام دستگیر قصوری نے حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کو ''رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔ جبکہ مقیاس حنفیت ص ۵۷۶۔۵۷۵ پر حضرت شاہ صاحب کو وہابی ثابت کیا ہے۔ رسائل نعیمیہ ص ۷۰ پر احمد یا گجراتی نے حضرت شاہ عبد الرحیم صاحبؒ اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کو دیوبندی علماء میں شمار کیا ہے۔ انوار کنز الایمان ص ۵۳۶۔۵۳۰ تک میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کو گستاخ رسول اور گستاخ خدا ثابت کیا گیا ہے۔
اب ان حضرات کے نزدیک غلام دستگیری قصوری مسلمان نہیں رہتا جو گستاخ رسول و گستاخ خدا اور وہابی

دیوبندی کو رحمۃ اللہ علیہ کہہ رہا ہے۔ کیونکہ بریلویت کے فتاویٰ جات میں فتویٰ موجود ہے کہ گستاخ کو رحمۃ اللہ علیہ کہنا کفر ہے۔ (ہمارا اسلام، کفریہ کلمات کے بارے میں سوال وجواب)

۱۰۔ تقدیس الوکیل ص ۱۸۳ پر غلام دستگیر قصوری لکھتا ہے کہ:

''لیکن کسی نے بھی خواص صحابہؓ سے باوجود یہ کہ وہ آپ کی نسب میں بھائی تھے، آپ کو کبھی بھی بھائی کے لفظ سے نہیں پکارا تھا''۔

(تقدیس الوکیل ص ۱۸۳)

آگے لکھتا ہے کہ:

''تو بھائی کا لفظ جو برابری کی دلیل ہے اس پر قیاس نہیں کیا جاسکتا ہے اور تعظیم کے موقع میں تشبیہ کا روا ہونا خلاف تعظیم کے جواز کو ہرگز مقتضی نہیں ہے''۔

(ایضاً ص ۱۸۴)

جبکہ بریلوی استاذ العلماء مفتی ظہور احمد جلالی صاحب کا مضمون کلمہ حق شمارہ ۳ کا عنوان ہی یہی تھا کہ:

''سیدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے بعد رسول اللہ ﷺ کو اپنا بھائی کہنے والا کذاب ہے''۔ (کلمہ حق شمارہ نمبر ۳ ص ۷)

ایک جگہ لکھا ہے کہ

''حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم ﷺ کو اپنا بھائی کہا ہے''۔

(کلمہ حق شمارہ نمبر ۳ ص ۸)

اب مفتی ظہور احمد جلالی اور میثم رضا شیطانی کے نزدیک یہ تقدیس الوکیل کو جھوٹ ہے اور جہالت پر مبنی بات ہے۔ کہ کسی صحابی نے نبی علیہ السلام کو بھائی نہ کہا ہے۔ تقدی الوکیل کے فتویٰ سے معاذ اللہ صحابہ کرامؓ بھی نہیں بچتے۔

۱۱۔ تقدیس الوکیل ص ۲۲۶۔۲۲۰ تک غلام دستگیر قصوری ن ءاس پر بحث کی ہے لیغفر لک اللہ۔ الخ نبی علیہ السلام کی مغفرت کیلئے نازل ہوئی ہے جس سے نبی علیہ السلام کو خوشخبری دی گئی کہ آپ کو بخش دیا گیا۔ جبکہ ''نجوم الشہابیہ'' میں ۵۴ بریلوی علماء کا فتویٰ ہے کہ ''مغفرت اور گناہ کے لفظ کو نبی علیہ السلام سے منسوب کرنے والا کافر و گستاخ رسول ہے''۔ تو ۵۴ علماء کے نزدیک غلام دستگیر قصوری کافر ہوا۔

۱۲۔ تقدیس الوکیل ص ۹۲ پر ہے کہ

''وہ ہزار یا مثل آں حضرت ﷺ کے امکان کا قائل ہے، پھر اس پر جب امکان کذب باری تعالیٰ لازم آیا''۔ (تقدیس الوکیل ص ۹۲)

آگے لکھا ہے کہ:

''مولوی اسماعیل دہلوی نے امکان نظیر حضرت بشیر ونذیر ﷺ کے قول پر امکان کذب باری تعالیٰ کو تسلیم کرلیا ہے اور بے شک امکان نظیر امکان کذب کو لازم ہے''۔(ایضاص ۹۸)

''قائل امکان مثل آں حضرت ﷺ کی تکفیر کی ہے''

(ایضاص ۹۰)

جبکہ:

پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی ''امکان نظیر'' کے قائلین کے متعلق بھی کہتے ہیں کہ

''شکر اللہ سعیھم''

اللہ تعالیٰ ان کی کوششوں کو سراہے

(فتاوی مہریہ، مجالہ بردو سالہ، مہر منیر، مناظرہ جھنگ)

بلکہ مناظرہ جھنگ میں الفاظ موجود ہیں کہ:

''حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب قدس سرہ العزیز کا وہ ارشاد (شکر اللہ سعیھم) صرف ایک اختلافی مسئلہ یعنی امتناع نظیر اور امکان نظیر کے متعلق تھا۔ شہید ملت مولانا فضل حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ نبی علیہ الصلوٰۃ کی نظیر ممتنع ومحال قرار دیتے تھے۔ اس مسئلے کو جب آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا تو آپ نے کسی پر کوئی فتوی نہ لگایا ۔بلکہ شکر اللہ سعیھم فرمایا یعنی اللہ تعالیٰ ان کی سعی اور جدوجہد کو قبول فرمائے''۔

(مناظرہ جھنگ ص ۲۶۹)

اب سارے کے سارے تقدیس الوکیل کے فتوے یا تو پیر مہر علی شاہ پر لگے اور وہ کافر قرار پائے یا پیر مہر علی شاہ کے مریدین اور ماننے والوں کے نزدیک یہ غلام دستگیر قصوری کی جہالت ہے۔

فیصلہ بریلوی ہی کریں گے؟

۱۳۔ تقدیس الوکیل کے اندر ذرا ان درج ذیل عبارات پر غور کریں غلام دستگیر قصوری لکھتا ہے کہ:

''البتہ آپ کی مثل صرف خاتم ہونے میں بایں وجہ کہ حق تعالیٰ کی کوئی اور جہاں پیدا کر کے اس میں نبی بھیجے، ایک ان کا پہلے حضرت آدمؑ کی مثل ہو اور اخیر ان کا حضرت ﷺ کی مثل ہو۔ تو اس مثل کے امکان میں کوئی نزاع نہیں یہ کسی اور سلسلہ میں ہے نہ اس موجود جہاں دنیا میں، پھر اس فرضی جہاں میں جو خاتم النبین ہوگا اس کی مثل بھی اسی سلسلہ میں غیر ممکن ہوگی''۔

(تقدیس الوکیل ص ۱۲۴)

''پس اگر کوئی اور جہاں ہو اور اس میں سوائے اس دنیا کے انبیاء مبعوث ہوں اور ایک ان کا خاتم ہو جو آں حضرت ﷺ کی مثل نبی اور خاتم میں ہو تو اس کے ممتنع ہونے پر ہم حکم نہیں کرتے جیسا کہ ابتدا میں لکھ آئے ہیں''۔

(تقدیس الوکیل ص ۱۳۴)

''پس اس عبارت تفسیر کبیر کے معنی جب بیان اس تفسیر کبیر والے کے یہ ہوئے کہ ہزار جہاں کا ایک لحہ میں پیدا کرنا خدا تعالیٰ کی مشیت میں نہیں ہے تو وہ جہاں قدرت کے نیچے داخل نہ ہوئے۔ اور اگر مان لیں کہ وہ ہزار جہاں قدرت کے نیچے داخل ہیں تو وہ جہان اس دنیا کے سوا کوئی اور ہیں تو ایسے کا فرض کر لینا ہم کو مضر نہیں''۔ (تقدیس الوکیل ص ۱۴۳)

''ہم ہرگز یہ نہیں کہتے کہ اللہ تعالیٰ اپنی مثل یا آں حضرت ﷺ کی مثل پر قادر نہیں''

(تقدیس الوکیل ص ۱۴۶)

(جاری ہے)

## پیر مہر علی شاہ صاحب نے اہل السنۃ والجماعۃ دیوبند کو کبھی کافر نہیں کہا

بریلوی چراغ گولڑہ پیر نصیر الدین نصیر لکھتا ہے کہ:

''ہمارے حضرت پیر سید مہر علی شاہ قدس سرہ کسی کلمہ گو کو کافر یا مشرک کہنے کے حق میں نہیں تھے اور نہ کبھی آپ نے کسی دیوبندی کو کافر یا مشرک قرار دیا''۔

(راہ و رسم منزل ہا: ص ۲۶۶: مہریہ نصیریہ پبلشرز درگاہ غوثیہ مہریہ گولڑہ شریف)

هم عرض کریں گے تو شکایت ہوگی

# مولوی وسیم رضوی کی جہالتیں اور خباثتیں

(قسط اول)

محمد سفیان معاویہ

قارئین اہلسنت! رضا خانی رسالہ کلمہ حق۔ شمارہ نمبر ۸ میں ''وسیم عباس رضوی'' کا ایک مضمون پڑھنے کا موقع ملا۔ پڑھ کر حیرت بھی ہوئی اور وسیم رضوی کی جہالت پر افسوس بھی بہت ہوا۔ وسیم عباس رضوی صاحب جان کے انجان بن کر

(i) علمائے اہلسنت کے موقف کو صحیح پیش نہیں کرتے جو کہ خیانت ہے تو خائن کہلائے یا جہالت کی وجہ سے علمائے اہلسنت کے مسلک کو صحیح سمجھ نہ پائے تو جاہل بنے۔

(ii) علمائے اہلسنت کیلئے بغض و عداوت موجود ہے تب ہی انصاف کا ترازو استعمال نہیں کرتے تو متعصب کہلائے۔

(iii) حق کو چھپانے والے اور باطل کو پھیلانے والے ہیں تو احمد رضا کی نسل سے ہوئے۔

وسیم رضا خانی کی جہالت نمبرا:

وسیم رضا خانی نے کلمہ حق شمارہ نمبر ۸ ص ۵۶۔۵۵ تک محض اپنی لفاظی کے ذریعے امام المناظرین وکیل اہلسنت حضرت مولانا محمد منظور نعمانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلاف اپنے دل کا بغض نکالا اور ان کی شخصیت پر کیچڑ اچھالا ہے۔ جبکہ تمہارا حسن علی رضوی میلسی لکھتا ہے کہ:

''اہل بریلی کا بلا اختلاف و مسلک عام تاثر یہ تھا ہم سنتے تھے کہ بریلی میں مولوی منظور کے سامنے کوئی شخص بولنے والا نہیں''۔

(فیصلہ کن مناظرے ص ۸۹۵)

غلام رسول سعیدی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''جس زمانے میں مولانا منظور نعمانی کے مناظروں کی ان کے حلقوں میں بڑی شہرت تھی''۔ (مقالات سعیدی ص ۶۰۸)

مولوی حاجی محمد مرید احمد چشتی نقل کرتے ہیں کہ:

''ان (قمر الدین سیالوی) کے پاس مولانا ظہور احمد صاحب بگوی رحمۃ اللہ علیہ امیر حزب الانصار بھیرہ بیٹھے ہوئے تھے تو جب مولانا حشمت علی علمیت سے

گری ہوئی کوئی کمزور بات کرتے تو حضور سیالوی مولانا ظہور احمد صاحب کو اپنی علاقائی پنجابی میں فرماتے "دیکھ کیا چبل لرینداپیا اے" یعنی دیکھو تو کیسی غلط بات کررہے ہیں۔ دوسری طرف مولوی منظور بڑی متانت سے پختہ بات کرتے۔ مناظرہ ختم ہونے پر ہم تو واں بچھراں آگئے۔ مولانا کرم دین دبیر صاحب اپنے گاؤں بھیں چلے گئے لیکن ان کے دل پر مولانا حشمت علی صاحب کے اس جملہ "تو منظور میں ناظر تو منظور" کی بار بار تکرار بہت ناگوار گزری اور منظور صاحب کے متانت بیانی اپنا اثر کرگئی۔ گھر پہنچ کر اپنے لڑکے قاضی صاحب قاضی مظہر حسین کو تفصیل مناظرہ سنائی پھر اسی سال قاضی مظہر حسین کو خود دیوبند حضرت مدنی کے نام خط دے کر روانہ کردیا۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ:

آہ انقلابات ہیں زمانے کے
کل کے دشمن بنے ہیں آج سجن

(فوز المقال ج اول ص ۵۳۷)

اس کتاب پر ابوالحسن شاہ محمد منظور ہمدانی۔ بانی و ناظم اعلیٰ انجمن قمر الاسلام سلیمانیہ کراچی، غلام علی سیالوی۔ فاضل دار العلوم قمر الاسلام سلیمانیہ کے نام تصدیق کیلئے موجود ہیں۔

یہ ہے وکیل اہلسنت! اپنے تو اپنے غیر بھی حضرت نعمانی رحمۃ اللہ علیہ سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے اور دیوبند پڑھنے کیلئے اپنے ہونہار بیٹے کو بھیج دیا۔

لو چند صفات اس کی اپنے گھر سے ہی سن لو جس کی نظر کے فیضان پہ رسالہ نکال رہے ہو:

(۱) مفر اس پیکر تکبر کے روبر (الطاری الداری حصہ سوم ص ۱۰۴)

(۲) وہ اب کس طرح آپ کی دیانت کے قائل نہیں ۔۔۔۔۔(الطاری الداری)

(۳) حکومت شیطانیہ کی خدمت آپ انجام دینے کے مستحق اعزاز ہو (الطاری الداری حصہ سوم ص ۱۰۵)

(۴) "جناب نے فتاووں تحریروں کے ذریعہ سے جو کچھ گلفشانی کی ہے اور جس تجدید دین کا دار مدار سمجھا ہے وہ اسلاف سے بعید ہے" (الطاری الداری حصہ سوم ص ۱۰۵)

(۵) آپ خدا سے نہیں ڈرتے (الطاری الداری حصہ سوم ص ۱۰۶)

(۶) یہ آپ ہی کا گستاخانہ انداز ہے (ایضاً ص ۱۰۷)

(۷) دروغ گورا حافظہ نباشد (ایضاً ص ۱۰۷)

(۸) آپ کی چھچھوندر نظروں (ایضاً ص ۱۰۷)

(۹) صفت ا: بند خلاصی (احمد رضا خان کی) (تجلیات انوار المعین ص ۷)

(۱۰) خصوصیت ۲: الزام بمالم یلتزم (ایضاً ص ۸)

(۱۱) خصوصیت ۳: مغالطہ دہی (ایضا ص ۹)

(۱۲) خصوصیت ۴: بہتان ترازی (ایضاً ص ۱۱)

(۱۳) خصوصیت ۵: مجادلہ (ایضاً ص ۱۲)

(۱۴) خصوصیت ۶: حق پوشی (ایضاً ص ۱۴)

(۱۵) خصوصیت ۷: کج بحثی (ایضاً ص ۱۶)

(۱۶) خصوصیت ۸: خلاف بیانی (ایضاً ص ۱۷)

(۱۷) خصوصیت ۹: افترا و تحریف (ایضاً ص ۱۷)

(۱۸) مگر ہم کہتے ہیں کہ ان کو (احمد رضا کو) قطع و برید و تحریف کا ایسا ''چسکا'' پڑ گیا ہے کہ کوئی عبارت کسی کی پوری پوری نقل نہیں فرماتے خاص کر وہ جس کو ایک ایک لفظ مربوط اور معنی خیز ہو'' (انکشاف حق ص ۱۴۹)

(۱۹) ''اعلیٰ حضرت کی چلبلی طبیعت'' (فتاوی مظہری ص ۳۹۲)

مندرجہ بالا حوالاجات مستند بریلوی علماء کی تحریرات سے بیان کیے گئے ہیں جنہوں نے مولوی احمد رضا خان کی شخصیت کو بہت خوبصورت انداز میں بیان کیا ہے۔

مزید تفصیل کیلئے نور سنت میں ''سوانح بانی بریلویت۔ حقائق و معلومات کے آئینے میں'' نامی مضمون پڑھ لیں۔ ہوش ٹھکانے آجائیں گے کہ کس کذاب و خائن و جاہل آدمی کی نظر کا فیضان پر رسالہ نکال رہے ہے جو اپنی مثال آپ ہے۔

اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

وسیم رضوی کی جہالت نمبر ۲:

سیف یمانی کے متعلق رضا خانی لکھتا ہے:

''اور جو کچھ منظور سنبھلی نے کیا ہے یہ سب ہذیان کے سوا کچھ نہیں''

(کلمہ حق شمارہ نمبر ۸ ص ۵۶)

رضا خانی صاحب اب ہم جو حوالہ دینے لگے ہیں اس کو پڑھ کر تو آپ کے چودہ طبق روشن ہو جائیں گے ۔آپ کے پیروں کے نیچے سے زمین نکل جائے گی۔

بریلوی علامہ آل مصطفیٰ مصباحی بریلوی مولوی احمد رضا خان کی بدنام زمانہ، رسوائے زمانہ کتاب کے

متعلق حقیقت کا اظہار کرتے ہیں کہ:

''سبحن السبوح (احمد رضا کی کتاب) کی صرف ابتدائی چند ورقوں پر ہذیان''
(سوانح صدرالشریعہ ص ۸۶)

ہذیان بکنے والا تو احمد رضا خان ہوا۔ اعتراض دوسروں پر یاد رہے کہ یہ گواہی بھی آپ کے گھر کی ہے۔ اور آپ کا سیف یمانی کے بارے میں کہنا آپ کی غلط بیانی ہے ہمیشہ حق کے خلاف یہی کہا جاتا ہے۔ یہ کتاب دلائل وبراہین سے بھر پور ہے جیسا کہ ہم آگے جا کر اس پر بات کریں گے۔

وسیم رضا خانی کی جہالت نمبر۳:

وسیم رضا خانی صاحب مزید جہالت کا ثبوت پیش کرتے ہیں کہ:

''اگر آپ کے نزدیک یہ امر نصوص کثیرہ سے ثابت تھا تو خلیل احمد کو دکھاتے کہ وہ تو کہتا ہے کہ فخر عالم کی وسعت علم کونسی نص قطعی سے ثابت ہے تو یہ منظور سنبھلی کی جہالت ہے کہ توجیہ القول بمالا یرضی بہ قائلہ کرتا ہے''۔

## الجواب:

(i) اجہل وسیم رضا خانی کی جہالت ہے کہ اس کو ''علوم کمالیہ'' اور ''علم محیط زمین'' کا فرق معلوم نہیں ہے۔

(ii) ''توجیہ القول بمالا یرضی بہ قائلہ'' تو آپ پر فٹ آتا ہے جو دلیل سے ثابت ہے۔

وسیم رضا خانی کی جہالت نمبر۴:

وسیم رضا خانی اجہل لکھتا ہے کہ:

''یہ بھی ان کی جہالت ہے کہ انوار ساطعہ میں یا کسی بھی اہلسنت کے عالم نے سرکار علیہ الصلوۃ والسلام کیلئے علم ذاتی نہیں مانا۔''

## الجواب:

سبحان اللہ! یہ بھی وسیم رضا خانی ملاّ کی جہالت ہے کہ علمائے اہلسنت دیوبند کے موقف کو بیان کیے بغیر اعتراض کرتا ہے۔ جو علم محیط زمین اللہ جل جلالہ نے اپنے پیارے انبیاء علیہم السلام کو نہیں دیا اور کوئی اس علم کو انبیاء علیہم السلام کیلئے مانے وہ کیا ذاتی نہیں مانا گیا؟؟ چاہے آپ اس کا نام عطائی ہی رکھے مگر حقیقتاً وہ ذاتی ہی ہوگا۔

ازالۃ الریب، اظہار العیب، بوارق العیب، جواہر القرآن اور براہین قاطعہ میں اس کو تفصیلاً دیکھا جا سکتا ہے۔ استاد محترم مولانا ابوایوب صاحب قادری کی علم غیب پر تحریرات سے استفادہ حاصل کر سکتے ہیں۔

وسیم رضا خانی جہالت ۵:

وسیم رضا خانی لکھتا ہے کہ:

’’رشید احمد گنگوہی سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے علم غیب ذاتی ثابت کرنے کو بھی

جائز سمجھتے ہیں‘‘۔

(کلمہ حق شمارہ نمبر ۸ ص ۵۹)

**الجواب :**

وسیم رضا خانی کی بہت بڑی جہالت بھی ہے اور جھوٹ بھی ہے جس کا آپ خود حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی تحریرات سے اندازہ لگا سکتے ہیں۔

فقیہ العصر، امام ربانی، قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد محدث گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ:

’’اور جو یہ کہتے ہیں کہ علم غیب بجمیع اشیاء آنحضرت ﷺ کو ذاتی نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کا عطا کیا ہوا ہے سو محض باطل اور خرافات میں سے ہے‘‘۔

(تالیفات رشیدیہ ص ۹۳ ماخوذ فتاوی رشیدیہ)

’’اور جو یہ عقیدہ ہے کہ خود بخود آپ کو علم تھا بدوں اطلاع حق تعالیٰ کے تو اندیشہ کفر کا ہے‘‘۔

(تالیفات رشیدیہ مع فتاوی رشیدیہ ص ۱۰۲)

لو پہلی تحریر میں محدث گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے علم غیب ذاتی ماننے کو باطل اور خرافات کا نام دیا ہے تو میں وسیم رضا خانی اور میثم جاہل سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ باطل اور خرافات والے کام کیا آپ رضا خانیوں میں جائز کا مقام رکھتے ہیں؟؟ اور دوسری تحریر میں ’’اندیشہ کفر ہے‘‘ کے الفاظ بھی جائز کا درجہ رکھتے ہیں؟؟ اگر یہ عبارت بھی دیکھیں کہ:

’’پس اگر عقیدہ زید کا اس سبب سے ہے کہ آپ کو حق تعالیٰ نے علم دیا تھا تو ایسا سمجھنا خطا صریح ہے‘‘۔

(تالیفات رشیدیہ مع فتاوی رشیدیہ ص ۱۰۲)

کیا خطا صریح کام بھی آپ رضا خانیوں میں جائز کا حکم رکھتے ہیں؟؟ اجہل وسیم رضا خانی صاحب کسی نے سچ کہا ہے پہلے سوچو پھر بولو۔

وسیم رضا خانی کی جہالت نمبر ۶:

یہ بھی وسیم رضا خانی کی جہالت ہے کہ فتاوی رشیدیہ کی جو عبارت پیش کی ہے اس کے سیاق و سباق کو بیان کیے بغیر مطلب اخذ کرنے کوشش کی ہے۔

فتاوی رشیدیہ میں سائل نے حضرت یوسف علیہ السلام کا کنویں میں گرنا اور حضرت یعقوب علیہ السلام کے علم ہونے سے متعلق پوچھا ہے۔ اور واقعہ افک میں نبی علیہ السلام کے معلوم ہونے کے متعلق بحث ہے۔

ان دو واقعات پر حضرت محدث گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کا فتوی ہے۔ شاید بصارت کے ساتھ ساتھ آپ کی بصیرت بھی ختم ہوگئی ہے جو آپ مسئلہ کو سمجھ نہ سکے۔

**وسیم رضاخانی کی جہالت نمبر ۷:**

وسیم رضاخانی اجہل لکھتا ہے کہ

"اس جاہل نے تسلیم کیا کہ وسعت علمی کا انکار کیا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ خلیل احمد کو بے وقوف بھی کہا ہے کہ انہوں نے ایسے امر کا رد کیا جس کا سامنے والا قائل ہی نہیں"۔ (کلمہ حق شمارہ ۸ ص ۶۰)

## الجواب:

اجہل رضاخانی صاحب! شاید عقل نام کی کوئی چیز تم میں موجود نہیں ہے۔

(i) حضرت امام المناظرین مولانا منظور نعمانی صاحب جس وسعت علمی کا بتا رہے ہے وہ بغیر عطائے خداوندی ہے جس کو فریق مخالف بھی مانتے ہیں۔

ذاتی طور جو علم مانا جائے گا وہ کفر ہے۔ تو جو اعتراض ہم پر ہوگا وہ تم پر بھی ہوگا۔

(ii) حضرت نعمانی صاحب نے بے وقوف تو ساری نسل رضاخانیت کو ثابت کیا جو فتوحات نعمانیہ، سیف یمانی، بوارق الغیب اور ان کی تقاریر سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

(iii) یہ بھی جہالت ہے کہ "انہوں نے ایسے امر کا رد کیا جس کا سامنے والا قائل ہی نہیں" کیونکہ تم وہ علم محیط جمیع ما کان وجمیع ما یکون ماننے کا دعوی کرتے ہو جو بغیر عطائے خداوندی ہے یعنی ذاتی ہے۔

تو دلائل و براہین سے تم قائل ہو اور حقائق سے یہ ذاتی ہے تو جہالت تو آپ کی ہے کہ آپ کی عقل بالکل کام ہی نہیں کرتی۔

**وسیم رضاخانی کی جہالت نمبر ۸:**

فتاوی خلیلیہ کا حوالہ پیش کرنا بھی وسیم رضاخانی جاہل کی جہالت ہے کیونکہ یہ اجہل علمائے حقہ علمائے اہل سنت دیوبند کے موقف کو سمجھے بغیر ہی حوالے دیتا ہے اور اپنی جہالت کا اقرار کرتا ہے۔

جب ہمارے اکابر اس کو واضح کر چکے کہ وہ علم محیط جو اللہ پاک نے نہیں دیا اس کو آپ مانتے ہیں چاہے اس کا نام عطائی بھی رکھے وہ ذاتی ہی ہوگا تو یہی چیز فتاوی خلیلیہ، فتاوی رشیدیہ، براہین قاطعہ اور سیف یمانی میں بیان کی گئی ہے۔ جو آپ جیسے اجہل کو سمجھ نہیں آسکی۔

**وسیم رضاخانی کی جہالت نمبر ۹:**

اجہل وسیم رضاخانی لکھتا ہے کہ:

"یہ بھی منظور سنبھلی کی جہالت ہے کہ عقیدہ انکا اور اس پر نصوص رامپوری

صاحب بیان کریں"(کلمہ حق شمارہ ۸ ص ۶۱)

## "الجواب :

(i) کسی نے سچ کہا ہے رضا خانی اور عقل دو متضاد اشیاء ہیں جہاں عقل ہوگی وہاں رضا خانی نہیں ہونگے جہاں رضا خانی ہونگے وہاں عقل نہیں ہونگی۔ تو اس رضا خانی کی یہ جہالت ہے جو ہمارے بارے میں یہ کہتا ہے کہ "شیطان اور ملک الموت کی وسعت علمی ہمارا عقیدہ ہے" یہ رضا خانی جاہل شیطان اپنے گھر کی کتب اور اپنے اکابر کی کتب سے بالکل جاہل نظر آتا ہے۔

حوالہ جات سے جہالت ملاحظہ ہو:

مفتی احمد یار خان نعیمی گجراتی بریلوی لکھتے ہیں کہ:

"شیطان ہر دین کے مسئلہ سے واقف ہے"۔

(رسائل نعیمیہ ص ۳۸۳ مطبوعہ ضیاء القرآن لاہور)

الیاس قادری صاحب لکھتے ہیں کہ:

"ابلیس کا علم حضور اقدس کے علم سے وسیع ہے مگر وسیع تر نہیں"۔

(ملخصا کفریہ کلمات کے بارے میں سوال وجواب ص ۲۴۵)

یہی بات مولوی احمد رضا کے رسالے "خالص الاعتقاد" اور نعیم اللہ خان قادری کی مرتب کردہ کتاب "فیصلہ کن مناظرے" میں موجود ہے اور آئینہ اہلسنت میں بھی ہے۔

عبدالسمیع رامپوری صاحب لکھتے ہیں کہ:

"شیطان ہر جگہ موجود ہے"۔(انوار ساطعہ ص ۳۵۷)

عبدالسمیع رامپوری آگے لکھتے ہیں کہ:

"اب فکر کرنا چاہئے جب چاند سورج ہر جگہ موجود اور ہر جگہ زمین پر شیطان موجود ہے"۔

(انوار ساطعہ ص ۳۵۹)

آگے لکھتے ہیں کہ:

"اور تماشا یہ کہ اصحاب محفل میلاد تو زمین کی تمام جگہ پاک وناپاک مجالس مذہبی وغیر میں حاضر ہونا رسول اللہ ﷺ کا نہیں دعوی کرتے ملک الموت اور ابلیس کا حاضر ہونا اس میں بھی زیادہ تر مقامات پاک وناپاک کفر میں پایا جاتا ہے"۔(انوار ساطعہ ص ۳۵۹)

مفتی احمد یار نعیمی لکھتے ہیں کہ:

"اس سے معلوم ہوا کہ شیطان کو بھی آئندہ غیب کو باتوں کا علم دیا گیا ہے"۔

(نور العرفان ص ۲۴ مطبوعہ پیر بھائی کمپنی)

غلام رسول سعیدی کی تحریر کو ذرا غور سے پڑھیئے:

"اللہ تعالٰی نے شیطان کو جو علم دیا ہے اس کا ذکر یوں فرماتا ہے انه یر کم هو وقبیله من حیث لا تره نهم (الاعراف:۲۷) شیطان اور اس کی ذریات روئے زمیں کے تمام بنی ادم کو دیکھتی ہیں"۔ (مقالات سعیدی ص ۵۶)

آگے لکھتے ہیں کہ:

"پس فروری ہوا کہ جب اللہ تعالٰی نے شیطان کو تمام روئے زمین کے نبی آدم کا علم عطا فرمایا ہے"۔

(مقالات سعیدی ص ۵۶)

"اگر شیطان روئے زمین کے بنی آدم کو دیکھتا ہے"۔

(مقالات سعیدی ص ۵۷)

احمد یار نعیمی لکھتے ہیں کہ:

"جب رب نے گمراہ کو اتنا علم دیا ہے کہ وہ (شیطان) ہر جگہ حاضر ناظر ہے"۔

(نور العرفان ص ۲۴۳)

اور لکھتے ہیں کہ:

"شیطان اور اس کی ذریت سارے جہاں کے لوگوں کو دیکھتے ہیں اور لوگ انہیں نہیں دیکھتے"۔

(نور العرفان ص ۲۴۳)

ایک جگہ لکھتے ہیں کہ:

"ابلیس آن کی آن میں تمام زمین کا چکر لگا لیتا ہے"۔

(جاء الحق ص ۶۶)

آگے لکھتے ہیں کہ:

رب تعالٰی نے شیطان کو گمراہ کرنے کیلئے اتنا وسیع علم دیا کہ دنیا کا کوئی شخص اس کی نگاہ سے غائب نہیں"۔ (جاء الحق ص ۸۲)

ابو کلیم صدیق فانی رضا خانی صاحب لکھتے ہیں کہ:

"مولانا عبد السمیع رامپوری فرماتے ہیں کہ عقیدہ اہل سنت وجماعت کا یہ ہے کہ اللہ تعالٰی کی صفت اسی طرح اور حقیقت سے اللہ تعالٰی کے ساتھ خاص ہے دوسرے میں نہیں ہوتی اور خصوصیت کے معنی یہ ہے کہ یوجد فیه ولا یوجد فی غیره اور روئے زمین پر کل جگہ موجود ہو جانا کچھ خاصہ مخصوص خدا کے

ساتھ نہیں۔

رامپوری صاحب کی حمایت کرتے ہوئے شیطان کو ہر جگہ حاضر ناظر مانتے ہوئے اسے بریلویت کا عقیدہ بتاتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''صاحب درمختار لکھتے ہیں کہ شیطان اولاد آدم کے ساتھ دن کو رہتا ہے اور ان کا بیٹا آدمیوں کے ساتھ رہتا ہے۔ علامہ شامی نے اس کی شرح میں لکھا ہے کہ شیطان تمام بنی آدم کے ساتھ رہتا ہے مگر جس کو اللہ نے بچالیا، بعد اس کے لکھا ہے اللہ نے شیطان کو اس بات کی قدرت دی ہے جس طرح ملک الموت کو سب جگہ موجود ہونے پر قادر کر دیا ہے۔

ان احادیث نبویہ اور بزرگان دین کے ارشاد کی روشنی میں اگر مولانا عبدالسمیع رامپوری نے درج ذیل عبارت لکھ دی ہے تو کون سا جرم کیا ہے جس کی وجہ سے تم نے آسمان سر پر اٹھالیا ہے''۔

(آئینہ اہل سنت ص ۴۱۲)

آگے لکھتے ہیں کہ:

''اور قبلہ مفتی احمد یار خان نعیمی کی درج ذیل عبارت کا بھی یہی جواب ہے کہ رب کریم نے شیطان کو اتنا علم دیا ہے کہ وہ ہر جگہ بحیثیت علم موجود ہے''۔

(آئینہ اہل سنت ص ۴۱۲)

میرے خیال میں وسیم رضا خانی جاہل کی عقل ٹھکانے آگئی ہوگی۔ اگر اب بھی نہ آئی تو ہم ہوش ٹھکانے لگانے کیلئے حاضر ہیں۔ معلوم ہوا کہ شیطان کی وسعت علمی کا عقیدہ بریلویہ کا ہے جیسا کہ ابوکلیم صدیق فانی کے واضح الفاظ موجود ہے ملاحظہ کریں: (آئنہ اہلسنت ص ۴۱۱۔۴۱۲)

تو جیسا جھوٹ وسیم رضا خانی نے بولا ہے ایسا ہی جھوٹ مفتی اجمل سنبھلی نے بھی ''ردسیف یمانی'' میں بولا ہے، لیکن شاید وسیم رضا خانی کا یہ سارا مضمون ہی ردسیف یمانی سے چوری کیا ہوا ہے دونوں کا موازنہ کیا جاسکتا ہے۔ اجمل سنبھلی اور وسیم رضا خانی کی جہالت کو مندرجہ بالا حوالاجات سے دیکھا جاسکتا ہے۔

آخر میں اتمام حجت کیلئے میں حوالے نقل کر کے اس بات کو ختم کرتا ہوں اور مزید وسیم رضا خانی کی جہالتوں کو بیان کرتا ہوں۔

اشرف سیالوی۔ بریلوی مناظر لکھتے ہیں کہ

''جو شخص آنحضور ﷺ پرنور کے علم کو عزرائیل اور شیطان کے علم کے برابر بھی نہ جانے وہ جاہل وغبی یا گمراہ وغوی ہے''۔ (کوثر الخیرات ص ۹۴)

''شیطان اور ملک الموت کی اس وسعت علم سے اہل سنت نے استدلال پکڑا''
(کوثر الخیرات ص ۹۴)

سیالوی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''کتاب اللہ اور احادیث رسول اکرم ﷺ سے صرف شیطان وملک الموت کی وسعت علم پر قطعی دلائل ملے ہیں۔'' (کوثر الخیرات ص ۹۶)

اجمل سنبھلی نے جن جہالتوں کا ارتکاب اپنی کتاب ''ردسیف یمانی'' میں کیا ہے ان شاء اللہ ہم اس کا وہ آپریشن کرنے والے ہیں کہ ذریت بریلویت ایک بار کانپ اٹھے گی۔ وسیم رضا خانی نے اجمل رضا خانی کی تقلید کرتے ہوئے ان ہی جہالتوں کا سہارا لے کر حضرت امام المناظرین، فاتح رضا خانیت مولانا منظور نعمانی رحمۃ اللہ علیہ پر اعتراض کرنے کی ناتمام و نامراد کوشش کی ہے۔ جس کو ہم حقیقت کے آئینے میں رکھ بریلویت کو ننگا کر رہے ہیں۔

وسیم رضا خانی کی جہالت نمبر ۱۰:

''نمبر ۵'' میں وسیم رضا خانی نے اپنی جہالت کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے کہ ''حضرت منظور نعمانیؒ نے فتاوی شامی کی عبارت کو نص قطعی کہا ہے'' (کلمہ حق ص ۶۲ شمارہ نمبر ۸)

(جاری ہے)

## نام نہاد رضائے مصطفیٰ والوں کی منافقت

**مولوی ابوداود رضا خانی کے رسالے ''رضائے مصطفیٰ'' کے اپریل ۲۰۱۲ کے صفحہ ۳۲ پر یہ سرخی تھی**

**''وزیر اعظم گیلانی کا ۱۱ ربیع الاول کو تعطیل کا اعلان''**

جس میں رضا خانیوں نے یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ گیلانی بریلوی ہے اور پورے ملک میں میلاد کی خوشی میں چھٹی کرادی، مگر دوسری طرف ان کی منافقت دیکھیں کہ یہی گیلانی اور چیف آف ارمی سٹاف جنرل اشفاق پرویز کیانی سعودی ولی عہد شہزادہ نائف بن عبدالعزیز مرحوم کے انتقال پر ان کی نماز جنازہ میں شریک ہوئے (روزنامہ محشر و جنگ کراچی: ۱۸ جون ۲۰۱۲)

ہمارا ابوداود رضا خانی سے سوال ہے کہ جب سعودی تیرے مذہب میں وہابی نجدی کافر ہیں تو اس کے جنازے میں شریک ہونے پر وزیر اعظم اور سپہ سالار کافر ہوئے یا نہیں؟ اگر ہاں اور یقیناً ہاں تو تو نے چپ کیوں سادھی؟ پاؤں تیرے قبر میں لٹک رہے ہیں تجھے غیرت نہ آئی کہ اپنے رسالے میں ایک مضمون ان کے خلاف لکھتا اور ان سے تجدید ایمان کا مطالبہ کرتا؟

# دعوت اسلامی سے متعلق اعلیٰ حضرت کی خانقاہ کے سجادہ نشین کا فتویٰ

## اظہار حقیقت

محترم قارئین کرام! ---------------------- السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اطلاعاً تحریر ہے کہ ماہنامہ جام نور دہلی ماہ مئی ۲۰۱۰ء کے سرورق پر مجھ سے منسوب دعوت اسلامی کیلئے دعائیہ الفاظ شائع ہوئے ہیں۔ ان الفاظ سے قارئین جام نور کو یہ تاثر ملے گا کہ میں بھی دعوت اسلامی کا حامی و مؤید ہوں۔ یہ حقیقت ہے کہ میں نے گزشتہ کئی سال پہلے دعوت اسلامی کے تعلق سے ایک مفتی صاحب کے فتوے کی تائید کی تھی۔ مگر کب؟ کہ جب دعوت اسلامی مسلک اعلیٰ حضرت کی ناشر و حامی تھی۔ جب اس کے افعال واقوال سے مسلک اعلیٰ حضرت کی تشہیر ہوتی تھی۔ لیکن اب گزشتہ ۲/۳ سال سے دعوت اسلامی کے متعلق کچھ ایسی باتیں پے در پے سننے میں آرہی ہیں اور شہرت پارہی ہیں جو مسلک اعلیٰ حضرت کے بالکل خلاف ہیں۔ ان باتوں کو سن کر بہت افسوس ہوتا ہے۔ وہ جماعت جو مسلک اعلیٰ حضرت کی ترویج واشاعت کرتی تھی، وہ جماعت جو مسلک اعلیٰ حضرت پر فدا تھی۔ جس کے قول وعمل سے مسلک اعلیٰ حضرت کی ترجمانی ہوتی تھی وہ جماعت اچانک مسلک اعلیٰ حضرت سے بغاوت پر اتر آئی۔ اب اس جماعت کے اقوال وافعال مسلک اعلیٰ حضرت سے بالکل متصادم ہیں۔ ایسی صورت میں میرا اس جماعت کی حمایت وتائید کرنا مناسب ہی نہیں بلکہ بالکل ناممکن ہے۔ لہذا جام نور میں میری جانب منسوب ان الفاظ سے قارئین کرام دھوکہ نہ کھائیں۔

فقط والسلام ----------------------

(فقیر قادری محمد سبحان رضا خاں سبحانی غفرلہ)

سجادہ نشین خانقاہ عالیہ رضویہ رضا نگر سوداگران بریلی شریف (یوپی)




رضا خانیت اور دیگر باطل فرقوں کی کمر توڑ دینے والی ویب سائٹس
جن پر آپ علمائے اہلسنت کی سینکڑوں کتب کا مطالعہ بھی کر سکتے ہیں

WWW AHLEHAQ ORG
WWW RAZAKHANIMAZHAB COM
WWW HAQFORUM COM

AHLEHAQ MEDIA SERVICE